مجیدی یا چرک پیش کرو تو کنڈکٹر پہلے اس سکہ کے خوردہ کرنے کی کمیشن لیکر
پھر ٹکٹ کی قیمت رکھ لیگا۔ کبھی دفعہ دوکاندار سے آدھی مجیدی کا سودا لو۔ تو
بلا کمیشن باقی مجیدی کا خوردہ دینے میں تامل کرتا ہے۔ پایہ تخت سے باہر
اس سے بھی زیادہ تکلیف ہے۔ گھسے ہوئے سکے بالکل نامنظور کرتے ہیں۔ علاوہ
اسکے سمرنا۔ روڈس۔ اسکندرونہ میں جہاں کوئی چاندی کا سکہ توڑا یا تو تانبے
کا نیا سکہ ملا۔ جو قسطنطنیہ میں نہیں چلتا اور پھر ہر شہر میں مجیدی۔ غرش اور متالک
کی قیمت الگ الگ ہے۔ یہ معاملہ اس ملک میں مسافر کو سخت تکلیف دیتا ہے۔
اور بوجہ مختلف سکوں سے ناواقفی کے نقصان بھی ہوتا ہے۔ میں نے سنا ہے
جنگ روس کے بعد سلطان عبدالحمید خان غازی نے کچھ اصلاح سکوں کے
بارہ میں کی ہے۔ اور کوئی سکہ ملک سے جمع کر کے ضائع بھی کیا ہے اور
اسکی بجائے نیا ضرب کیا ہے۔ بلکہ نئے پارے جو ابھی مضروب ہوئے ہیں۔
اور مروج نہیں ہوئے۔ وہ بھی میں نے دیکھے۔ ذات سلطانی نے وہ تمام نوٹ
جو جنگ روس کے زمانہ میں ملک میں پھیلے ہوئے تھے۔ قیمت دیکر خریدے
اور تلف کئے۔ جس سے میرا مطلب یہ ہے کہ سکہ کے معاملہ کی جانب باوجود
اسقدر مالی مشکلات کے بہت کوشش کی ہے۔ امید ہے کہ آپ ان مختلف سکوں
کے صرافوں کی کمیشنوں کو بھی منسوخ فرما دیں گے کیونکہ سلطنت کے کاغذ زر یا سکہ
کے تبادلہ کو اسکی رعایا کا مشغلہ بنانا سلطنت کے حکم کی خلاف ورزی کرنا ہے۔
میں نے سنا ہے کہ ان صرافوں نے یہانتک رسوخ بڑھایا ہوا ہے کہ بعض محکموں
سے لوگوں کی تنخواہیں بڑے منافع کے ساتھ خرید لیتے ہیں۔ مثلاً ایک شخص
کا گذارہ تنخواہ کے پہنچنے پر منحصر ہے۔ اور کئی ماہ سے اسکے وصول نہ ہونے سے
وہ حاجتمند ہے۔ وہ صراف کے پاس جاکر اپنے تین یا چار ماہ کے مشاہرات ایک
چوتھائی یا ایک تہائی کم قیمت پر فروخت کر دیگا۔ صراف اسے نقد روپیہ اسکی قیمت
دیدیگا۔ اب صراف کا اس محکمہ کی تنخواہ دینے والے افسر سے ایسا تعلق

کہ وہ اُسے فوراً وصول کر لیگا۔ جس سے شک ہوتا ہے کہ لفظ اسپیلے ضرافت
سے گھر میں نہیں رہتا ہوگا۔ پُل غلاطہ سے گذرتے ہوئے آگے بہتا ہے کہ پاس
چرک ہے ٹول والے محصول کے ایک شالک کے ساتھ ایک شالک
چرک سے توڑ دالی بھی کاٹ لینگے۔ اور اسی طرح ٹرام والے اور ریلوے
دوکاندار بھی کرتے ہیں۔ ذیل کے دو واقعات سے معلوم ہوگا۔ کہ خوردہ کا
مسئلہ یہاں کتنا ضروری ہے۔

**دو مثالیں** قسطنطنیہ سے روانہ ہوئے کے دنوں میں میں انگریزی سفارت
میں اپنے پاسپورٹ پر تصدیق کرانے گیا۔ اور بارہ غرش ادا کرنے کیلئے
ایک مجیدی دیا۔ تو انہوں نے بیس بارہ یعنی ایک آنہ مجیدی توڑنے
کا عوض کاٹ کر باقی خوردہ واپس دیا۔ اسی طرح جب میں نے واپسی پر جہاز کا
ٹکٹ لیا تو اسکی قیمت ایک سو غرش تھی۔ لیکن پونڈ کا بقایا دینے میں
جہاز کے دفتر نے اتنا تامل کیا کہ ٹکٹ کا دام واپس کرنے کو آمادہ ہو گیا جب
تک کہ میں نے بقایا خوردہ اپنے پاس سے نہ دیا۔ میں نے سنا تھا کہ پہلے
جشن سلطانی کی تقریب پر بہت سے نئے سکے یہاں مضروب ہوئے
وہ سب صرافوں نے لے لیئے تاکہ بازار نہ بگڑ جائے۔ بہت لوگ چاندی اور
سونے کے سکوں کو گھسا کر کم وزن کر دیتے ہیں۔ مجھے ایک روز ایک
ایسا نصف پونڈ ایک یونانی صراف نے دیدیا مگر چونکہ مجھے یہ ایک کتب
فروش نے لیکر دیا تھا۔ اسی نے دوسرے روز بدلوا دیا۔

**ترکی سکوں کے نام اور قیمتیں۔** ترکی سکے تینوں قسم کے سونے چاندی اور میٹل کے
ہوتے ہیں۔ میٹل کے بعض سکوں میں بھی سنا جاتا ہے
کہ چاندی ملائی گئی تھی۔ جو ظاہر نظر نہیں آتی۔ غرش کہ جسے عرب قروش
کہتے ہیں اور یورپین پیاسٹر ہندوستان کے دو آنہ اور انگلستان کے دو
پینی کے برابر ہوتا ہے۔ مگر یورپ کے مختلف ممالک یا ترکی کے سونے

مجیدی چاندی کا چار چرک یا بیس قرش کا۔ لیرہ یعنے ترکی پونڈ (اور افسعت پونڈ) سونے کا سو قرش کا۔ لیکن چونکہ لیرہ سونے کا ہے۔ اور اُسکی قیمت برائے نام سونے کے سو قرش ہیں جو اصل میں سونے کے قرش موجود نہیں اسلئے چاندی کے (۱۰۸) قرش ملینگے۔ گو مجیدیہ بیس قرش کا سکہ ہے۔ لیکن پل پر یا سرکاری مطالبات میں ۱۹ قرش کا محسوب ہوگا۔ اس قسم کی پیچیدگیوں سے صرافوں کی چاندی ہوتی رہتی ہے۔ انگریزی پونڈ کے ۱۱۸ قرش ملتے ہیں۔ اور فرانسیسی پونڈ کے ۹۵+ عجیب بات یہ ہے کہ تمام قلمرو ئے عثمانیہ میں سکے کی قیمت ایک نہیں۔ مثلاً جب مسافر قسطنطنیہ سے سمرنا میں پہنچتا ہے اور وہاں بیس قرش کا سودا خرید کر ایک مجیدی ادا کرتا ہے۔ تو دکاندار اسے بارہ قرش واپس لوٹاتا ہے۔ گویا یہاں مجیدی ۳۲ قرش کا ہوگیا۔ اور مختلف اشیا کے خریداری میں بھی قیمت مختلف ہوجاتی ہے۔ مثلاً قہوہ خریدنے میں مجیدی ۲۵ قرش کا ہے تو افیون خریدنے میں ۴۰ قرش کا۔

**وزن** مجھے تو صرف اوقہ اور قنطار سننے کا اتفاق ہوا ہے۔ ٹرکی میں ۱۸۸۹ء سے فرانس کا عالمگیر عشری یعنے میٹرک سسٹم قانوناً جاری ہوگیا ہے۔ اور ترک گو وزن نئے اندازہ کے مطابق کرتے ہیں۔ مگر انہوں نے اپنے قدیم اوزان کے نام نہیں بدلے۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| ۱۔ کیلوگرام | ۱۔ اوقہ |
| ۱۰۔ کیلو | ۱۔ بتمان |
| ۱۰۰۔ کیلو | ۱۔ قنطار |
| ۱۰۰۰۔ کیلو | ۱۔ چیکی۔ |

**نہار وقت میں عجیب اختلافات** جو شخص ہندوستان یا یورپ سے قلمرو ئے عثمانیہ میں پہنچے اُسے پہلے پہل یہ دیکھکر حیرت ہوتی ہے کہ جب اُسکی گھڑی میں صبح کے چھ بجتے ہیں۔ ترک کہتے ہیں بارہ بج گئے۔ بات یہ ہے

کہ ترک وقت کو صحیح قاعدہ قدرت کے مطابق غروب آفتاب سے شمار کرتے ہیں اسطرح شام سے لیکر صبح تک اُن کے بارہ بجتے ہیں اور صبح سے شام تک پھر بارہ اور یہ چوبیس گھنٹے ایک دن کے ہوئے۔ یہ تقسیم زیادہ معقول معلوم ہوتی ہے۔ لیکن چونکہ اہل ہند انگریزی طریق اوقات سے مانوس ہیں انہیں یہ بات مصر کے اور استانبول میں کہ جہاں عثمانی طریق مروج ہے اچنبا معلوم ہوتی ہے۔ مگر چونکہ یورپین یہاں بھی بہت ہیں اور ہر روز آتے رہتے ہیں۔ اسلئے جب یورپین حساب سے وقت مثلاً نا ہو تو کہتے ہیں "الا فرنکا" یعنے بطریق افرنجی یہ فرانسیسی محاورہ ہے۔ اور اسکے مقابلہ میں پھر ترکی طریقہ کو "الا ترکہ" کہتے ہیں

**صنعت وحرفت کے کارخانے اور دستکاریاں**

جیساکہ میں کسی دوسرے مقام پر لکھ چکا ہوں یہاں کا ترسانہ یعنے جہاز سازی کا کارخانہ معہ اپنی تمام شاخوں کے مکمل ہے۔ توپ خانہ کا بھی مکمل "فابریقہ" موجود ہے۔ زیتون برنو کے فنشنگ خانہ اور دمیر خانہ کا حال بھی مفصل بیان کر چکا ہوں۔ فسقیا کی کیفیت بھی لکھ چکا ہوں کہ جہاں ٹوپیاں اور بانات۔ فوجی وردیوں کے لئے بنتی ہے۔ بلکہ ہیرکہ کے کارخانہ میں بھی قالین بانات اور ٹوپیاں بنتی ہیں۔ اور ان سب کارخانوں میں ہزارہا دستکار اور مزدور کام کرتے ہیں۔ مگر سب سرکاری ہیں۔ رعایا کے کارخانوں اور مشترک کمپنیوں کا کچھ ذکر نہیں صرف ایک چینی برتنوں کا "جام فابریقہ"۔ اور بعض کارخانے مٹی کے پختہ نالکوں وغیرہ کے ہیں۔ اسکدار میں دستی کام کرنیوالے کئی ریشم کے کارگاہ ہیں۔ کہ جنہیں چامہ نامی ایک قسم کا نہایت نفیس لباس تیار ہوتا ہے اور ریشم کے چارشف (برقعے یا چادریں) بنتی ہیں۔ کپڑے اور چمڑے پر اعلےٰ درجہ کا زردوزی کا کام بے نظیر ہوتا ہے۔ تولئے اور مشہور قالین سلطنت کے دوسرے مقامات میں بنے جاتے ہیں۔ مگر ظاہر ہے کہ ان محدود دستکاریوں سے کبھی کوئی قوم آسودہ یا دولتمند نہیں ہو سکتی

**تجارت و حرفت سے بے توجہی**

غرض کہ قلمرو ئے عثمانی میں بھی مسلمان رعایا کو تجارت اور صنعت و حرفت کے کارخانوں کی طرف مطلق توجہ نہیں۔ جہاں اس قوم کے ہاتھ میں سلطنت ہے وہاں اسکی حالت اس سے بھی ابتر ہے کہ جہاں یہ سلطنت کھو چکی ہے۔ جہانتک میں معلوم کرسکا ہوں۔ بلحاظ تجارت اور حرفت اور نیز دولت کے دریافت شدہ بعض قسطنطنیہ کے مسلمان ہندوستان کے مسلمانوں سے بھی گئے گذرے ہیں۔ اگر چند وزرا یا خاندانی امیر اور دس پانچ پرانے تاجر دولتمند ہوئے۔ تو اس سے قوم کی دولتمندی پر اثر نہیں پڑ سکتا۔ بحیثیت مجموعی یہاں مسلمان مفلس ہیں۔ شہر قسطنطنیہ کی تمام تجارت یونانیوں۔ ارمنیوں یا ممالک غیر کے یورپین تاجروں کے ہاتھ میں ہے۔ اور مسلمانوں کا انحصار صرف سرکاری ملازمت پر ہے۔ کہ جس کی تنخواہ کی اوسط اور ۲ پونڈ ماہوار سے زیادہ نہیں۔ جو اس ملک میں صرف زندگی گذارنے کے لئے بمشکل کافی ہیں۔ بہت کم دوکانیں ترکوں کے ہاتھ میں ہیں۔ اور اگر چند ہیں بھی تو وہ بھی بنیئے۔ بقال۔ کنجڑے۔ قصاب کی ہیں۔ اور وہ بھی گذشتہ فسادات ارمنی کے بعد شروع کی ہیں۔ ابتک نانبائی کی زیادہ دوکانیں عیسائیوں کی ہیں۔ جنپر سب مسلمان کھا لیتے ہیں۔ یہ حال قسطنطنیہ ہی کا نہیں بلکہ تمام قلمرو ئے عثمانی کا یہی حال ہے۔ سمرنا میں تجارت تمام یونانیوں اور دیگر یورپین اقوام کے ہاتھ میں ہے۔ روڈس کا ایک شخص جو اسی جہاز میں مسافر تھا۔ جس میں کہ میں تھا بتلاتا تھا کہ تمام تجارت اور کاروبار یہودیوں کے ہاتھ میں ہیں۔ جو نہایت دولتمند ہیں۔ مگر مسلمان تمام محتاج ہیں۔ کیونکہ ان کے ہاتھ میں نہ کوئی پیشہ ہے اور نہ تجارت اور دوکانداری۔ دمشق اور بیروت میں بھی مسلمانوں کا افلاس ضرب المثل ہے۔ کیونکہ وہاں کی تمام تجارت بھی عیسائیوں اور یہودیوں کے ہاتھ میں ہے۔

ان حالات پر غور کر کے مجھے یقین ہوگیا کہ ہندوستان کے مسلمانوں کا افلاس

زوال سلطنت کا باعث نہیں ۔ بلکہ ان کا رفتار زمانہ کے نشانہ چلنے کا موجب ہے کیونکہ ترکوں کے ہاتھ میں ابھی بہت بڑی سلطنت ہے ۔ مگر وہ بھی دنیا بھر میں ایک مفلس قوم ہیں ۔ اگر مسلمان اپنی کاہلی اور علوم و فنون کی طرف سے بے توجہی نہ چھوڑینگے ۔ تو ان کی نکبت بھی ۔ ان کا پیچھا نہیں چھوڑے گی خواہ یہ دنیا کی کسی سرزمین میں چلے جائیں ؎

جہان گشتم و دردا ہیچ شہر و دیار نیافتم کہ فروشند بخت در بازار

مینے دیکھا ہے کہ جن صفات حسنہ سے متصف ہونے کی مسلمانوں کو تاکید ہے ان سے غیر قومیں بوجہ احسن متصف ہیں ۔ اسلئے اس میں ذرہ بھی شک نہیں ۔ کہ جہانتک وہ قومیں ایفاے عہد ۔ نفست ۔ جفاکشی ۔ سلامت روی وغیرہ صفات پر کاربند ہیں ۔ اتنا حصہ مسلمانی کا ان میں ہم سے بہتر ہے اور جو اسکا ثمرہ ہونا چاہیئے ۔ وہ بھی ان لوگوں کو ہم سے بہتر مل رہا ہے ۔ خدائے بزرگ و توانا رب العالمین ہے ۔ اسے کسی خاص قوم سے الفت نہیں مگر اپنے اچھے بندوں سے ۔ جو سعی کرتے ہیں اُن کی وہ بھی مدد کرتا ہے ۔ یہ قدرت کا ایک موٹا سا اصول ہے ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا قول ہے ۔ ؎

بقدر الکد تکتسب المعالی ومن طلب العلی سہر اللیالی
یغوص البحر من طلب اللآلی ویحظی بالسیادۃ والنوال
ومن طلب العلی من غیر کد اضاع العمر فی طلب المحال

مگر افسوس کہ آج مسلمان دنیا بھر میں نفست نہ رکھنے یا کم ہمت ہونے میں مشہور اور جدوجہد نہ کرنے کی بدولت ذلیل و خوار ہو رہے ہیں ۔ گو المال والبنون زینۃ الحیوٰۃ الدنیا " سے دنیا کی دولت مراد ہے لیکن وہ دولت جو صرف محبت زر کے لئے جمع کیا جائے ۔ اور جس سے کہ اپنی ذات یا دوسروں کو کچھ منفعت نہ پہنچے ۔ لیکن جس دولت سے تم یتیم و بیوہ کی مدد کر سکو ۔ جس سے قحط زدہ کی جان بچا سکو ۔ جس سے کوئی مدرسہ یا مکتب قائم کرکے علم کا نور

پھیلا سکو۔ جس سے قوم کی عزت قائم رکھ سکو۔ کیا وہ دولت بھی مردار ہے۔ اور اس کے طالب کتے ہیں۔ مسلمانوں کی تاریخ اٹھا کر دیکھو۔ ان میں بڑے بڑے دولتمند اور فیاض لوگ گذرے ہیں۔ جن کے "پل و مسجد و چاہ و مہمانسرا" ابتک موجود ہیں۔ اگر ان کے پاس دولت بھی نہ ہوتی تو یہ کام کس طرح بنا سکتے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ ضرور دولت پیدا کرو بلکہ میں کہتا ہوں کہ دنیا میں عزت کی زندگی گذارو خود بھی آسودہ رہو اور اپنے ساتھیوں کو بھی آسائش بہم پہنچا سکو۔

من نگویم کہ کنوں با کہ نشین و چہ بنوش    کہ تو دانی ہمہ گر زیرک و عاقل باشی

**ترکوں کا افلاس**

شہر میں کم از کم چھ ہزار مکانات ایسے لوگوں کے ہوں گے جو عسکری (فوجی) اور ضباط (پولیس) اور ملازمین سلطنت پانچ چھ لیرہ ماہوار پر ملازم ہیں۔ اور تین چار لیرہ ماہوار کی خوراک سرکار سے پاتے ہیں۔ اس پر کسی عیالدار کا کیا گذارہ ہو سکتا ہے۔ ایک روز ایک بڈھے ترک نے جو فوجی ملازم تھا مجھے بتلایا کہ قسطنطنیہ میں تمام تجارت اور دوکانداری عیسائیوں کے ہاتھ میں ہے۔ جس سے مسلمان مفلس اور عیسائی دولتمند ہیں۔ مسلمان سوائے فوجی ملازمت کے کچھ جانتے نہیں۔ ایک مسلمان سلطنت میں یہی مسلمانوں کا یہ حال دیکھکر واقعی افسوس ہوتا ہے۔ مسلمانوں میں نہ قابل ذکر تجارت اور نہ دستکاری ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ جیسا شہروں کا حال ہے اس سے بدتر دیہات کا ہے۔

**دیہاتی ترکوں میں دستکاری کا فقدان**

ڈبلیو ایم رامزے صاحب ڈی سی ایل۔ ایل ایل ڈی کی کتاب "امپریشنز آف ٹرکی ڈیورنگ ٹویلو ییئرز وانڈرنگس" کے یہ جملے میرے خیال کی تائید کرتے ہیں۔

"متعدد سے چند دستکاریاں جو ترکی میں رائج ہیں سب عیسائیوں کے ہاتھ میں ہیں۔ اگر گاؤں میں کسی ترک کا گھر پتھر سے ستھرا اچھا بنا ہوا نظر آئے۔ تو وہ سمجھنا چاہیے کہ یونانی دیہاتی معمار نے بنایا ہے۔

اگر کسی ترکی موضع میں ایک چشمہ (فوارہ) کی ضرورت ہو تو یونانی معمار سے بنوایا جاتا ہے۔ سوا اس کے بہت عمدہ سلجوقی (اسلامی) مدرسہ پر اسکے تعمیر کرنیوالے یونانی معمار کالو یانس کا نام کندہ ہے۔ اور اسی طرح تمام تجارت دستکاری یہانتک کہ ذخیروں کے لیجانے اور لانے کا کام بھی عیسائیوں کے ہاتھ میں ہے۔ خچر والا عموماً اور شتربان ہمیشہ ترک یا ترکمان ہوتا ہے۔ لیکن اس مال اور جانور دونوں کا مالک یقیناً عیسائی ہوتا ہے۔ ترک اگر محنت مزدوری کرے بھی تو وہ سوائے محض مشقت کا کام کرنے کے سکلڈ لیبر (لیاقت کا کام) کرنا نہیں جانتا۔ اور شاذ ہی کوئی دستکاری کا کام سیکھتا ہے۔ صرف چند اضلاع ہیں جہاں قدیم الایام سے کچھ دستکاری کا دستور چلا آتا ہے۔ تم ترکوں کو ایسے کاموں میں مصروف دیکھوگے۔ لیکن جو شخص غور کی نظر سے دیکھے گا وہ شناخت کریگا کہ یہ لوگ محض قدیم باشندوں کی نسل سے ہیں کہ جنہوں نے اسلام قبول کر لیا ہو۔ بتانہ میں مینے ایک لایق اور مستعد اور دولتمند ترک کو دیکھا مگر وہ شکل صورت اور قومیت سے صاف ترکی النسل نہیں معلوم ہوتا تھا۔ ایک عیسائی یا تھرکیشین موضع کے گرد کئی قسم کی فصل پائی جاتی ہے۔ کئی قسم کی ترکاریاں پیدا ہوتی ہیں مکھن بنایا جاتا ہے۔ اور انواع اقسام کی غذا اور خوراک پیدا کرنے کے لئے کچھ کاریگری اور عقل خرچ کیجاتی ہے۔ لیکن ترک کی زندگی کی ایک ہی غرض یعنے سپاہی بننا چلی آئی ہے۔ اور جبکہ وہ جبراً فوج میں بھرتی کئے جانے سے یا افلاس اور قرض کے پنجہ سے مجبور ہو کر سمرنا یا استانبول میں جاکر مزدوری کرنے سے بچ رہے تو وہ بالکل بیکار رہ کر زندگی گذار دیتا ہے۔ عورتیں زیادہ تر ان کی پرورش کرتی ہیں۔ وہی کھیت کیار کاشت یا وہ کام کرتی ہیں جو نہایت مختصر ہوتا ہے اور یہ بچے کھلاتے ہیں یا کبھی کبھی چراہیں بن دیتے ہیں۔

خیر میں اس بات کا تو قائل نہیں کہ شہری ترک ایسے گئے گذرے اور کاہل ہیں کہ نکمی اور بیکار پڑے رہتے ہیں۔ شاید دیہاتی ترکوں کی حالت مبالغہ

کا ہناک مرچ لنگا کر اس عیسائی مصنف نے بیان کی ہو تاہم انہوں نے دستکاری اور تجارت کی طرف کچھ توجہ نہیں کی۔ اور اب اُن کے حالات بھی ایسے ہیں کہ انہیں ادہر متوجہ ہونے اور کامیاب ہونے میں دیر لگے گی۔

## جنگی حالت جہاز سازی و توپ سازی کے کارخانے اور سلطنت کے دیگر اعلیٰ محکمہ جات

**سابقہ جنگی حالت کی تاریخ** یہ قوم چھ سو سال سے یورپ کے اس حصہ پر حکمران ہے بہت اچھے دن دیکھ چکی ہے۔ یہاں تک کہ پہلے چار سو سال میں اس کے اسلحہ سے یورپ میں بمشکل امان ملتی تھی۔ یورپ کے بڑے سے بڑے قیصر ترک شہنشاہوں کے صدر اعظم کی دوستی کو اپنے لئے باعث فخر سمجھتے تھے۔ مگر ہر کمال کے لئے زوال ہے۔ آخر ترکوں کی حکومت میں بوجہ سلاطین کی عیش پسندی اور قوم کی جہالت کے زوال آنے لگا۔ اور اب دو سو سال سے یعنی ۱۶۸۰ء میں ویانا کی دیواروں کے باہر شکست کھانے کے بعد برابر ترکی سلطنت کے کرور حصے اس سے ٹوٹ ٹوٹ کر منتشر ہو گئے ہیں جس زمانے میں ترک زبردست تھے۔ یورپ کی قومیں بھیگی بلی بنی ہوئی تھیں۔ مگر حکم آیہ کریمہ "تِلْكَ الْأَيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ" اب ترکی کی زبردستی اور اقوام یورپ کی طاقت کا زمانہ آگیا ہے۔

دور مجنوں گذشت و نوبت ماست — ہر کسے پنج روزہ نوبت اوست

ترکوں کی منتہائے ذلت کا زمانہ سلطان عبدالعزیز مرحوم کا قتل ہونا سلطان مراد کا بوجہ دیوانگی تخت سے علیحدہ ہو کر سلطان عبدالحمید خان غازی کا تخت پر متمکن ہونا اور ایک عظیم الشان جنگ میں روس سے شکست کھانا تھا۔ ہر چند کہ جنگ کریمیا کے قرضہ سے چھ سات ملین پونڈ کے قریب پہلا قرضہ بھی سلطنت کے ذمہ باقی تھا۔ لیکن ڈیڑہ سو ملین پونڈ قرضہ سلطان عبدالعزیز نے اپنے پندرہ سولہ

سال کے عہد حکومت میں بڑھا لیا تھا۔ اور اب جنگ روس میں شکست فاش کھانے
سے نہ ترکی فوج کا ہی شیرازہ بکھر گیا تھا۔ بلکہ ترکی خزانہ خالی تھا۔ اور نہ صرف خزانہ
خالی تھا بلکہ ملک کا اعتبار بھی یورپ کے سرمایہ داروں کی نظروں میں کچھ نہ رہا تھا کہ اور قرضہ اسکو دیویں۔ یورپین
کی دولتوں نے ترکی کی اس حالت زار کو دیکھکر اسکا نام مرد بیمار رکھ دیا تھا اور در اصل جس شخص کے اتنے عضو کاٹے

**مرد بیمار** جائیں جتنے کہ یونان۔ سرویا۔ رومانیا۔ مانٹی نیگرو۔ بلگیریا۔ مصر۔
کریٹ وغیرہ وغیرہ کی صورت میں سلطنت ترکی کے جسم سے کاٹے گئے ہیں۔
اس کے بیمار ہونے میں کیا شک ہے۔ مگر اس نازک وقت میں ترکوں نے
جس شخص کو اپنا سلطان بنایا تھا۔ اسکو خداوند کریم نے غیر معمولی انتظامی قابلیت
بخشی تھی۔ باوجودیکہ اس بےسروسامانی کی حالت میں روس کے جنگ کا عظیم
تاوان بھی ترکی کے زار و نزار جسم پر بار کر دیا گیا تھا۔ مگر نوجوان سلطان صرف امن
اور مہلت کا خواستگار رہا تھا۔ اس نے دیکھا کہ مریض کے اعضائے رئیسہ سلامت ہیں
یا دوسرے الفاظ میں مادہ کافی موجود ہے۔ لیکن کسی اعلیٰ درجے کے کاریگر ہاتھ کی
ضرورت ہے۔ اور اس نے اس تہائی صدی میں۔ جو اس ہولناک ہنگامہ سے
اب تک گذری ہے۔ دنیا پر ثابت کر دیا کہ وہ ضرور نہایت قابل کاریگر ہے۔

سلطان عبدالحمید خان غازی نے سب سے پہلے اپنی توجہ دو امور کی جانب منعطف

**مالی اصلاح** کی۔ ملک کی مالی حالت کی اصلاح اور فوجی حالت کی تقویت اور تنظیم
ہر چند کہ دولت عثمانیہ کے سالانہ محاصل (اٹھارہ ملین پونڈ) (عثمانی لیرہ) سے
زیادہ نہیں (عثمانی لیرہ یعنی پونڈ۔ انگریزی پونڈ سے قریباً ۱۰ فیصدی یعنی سوا روپیہ
کم ہوتا ہے) لیکن دور اندیشی کفایت شعاری اور انتھک کوشش کے ساتھ سلطان عبد
الحمید خان نے نہ صرف آئندہ قرضہ لینے سے اجتناب کیا۔ بلکہ پچھلے قرضے کے ادا کرنے
کا مستقل بندوبست کر دیا۔ اب ترکوں کا قومی قرضہ اتنا زیادہ نہیں رہا۔ جو بمقابلہ
دیگر دول یورپ کے قومی قرضوں کے بہت زیادہ معلوم ہو تاہم اسکی ادائیگی کے
اس قسم کے انتظام اور وعدے کئے گئے ہیں کہ بخلاف دیگر دول عظام کے قومی قرضہ

**قومی قرضہ کی ادائیگی**

ساتھ کا ساتھ ادا کیا جاتا ہے۔ چنانچہ صرف دولت عثمانیہ کے قرضہ کے انتظام کے لئے قسطنطنیہ میں ایک بڑا محکمہ بنام "دیون عمومیہ" ایک بڑی عالیشان عمارت میں استنبول کی ایرانی سفارت کے قریب قائم ہے اور اسکی شاخیں تمام سلطنت میں بعض مقررہ ٹکس جمع کرنے کے لئے مقرر ہیں جو انکے ایجنٹ جابجا وصول کرتے پھرتے ہیں۔ چنانچہ اس عمارت کا خرچ اور محکمہ کی تنخواہ اس قرض کے ادا بھی بھاری کرنے میں معقول مدد دیتے ہونگے۔ دیون عمومیہ کی ادائیگی کے لئے سلطنت نے اسٹامپ، نمک۔ ریشم۔ سپرٹ۔ مچھلی اور کچھ حصہ تمباکو کے محصول کا علاوہ مشرقی رومیلیا۔ جزیرہ سائپرس اور بلگیریا کے خراج کے مخصوص کیا ہوا ہے۔ جس سے قرضہ ۱۸۸۱ء سے ابتک سلسلہ وار کم ہو رہا ہے۔ وسط سنہ ۱۹۰۰ء میں بقول سٹیٹسمین ایئر بک کل قرضہ کی مقدار نو کروڑ چھیاسٹھ لاکھ چون ہزار اکتیس پونڈ تھی۔ علاوہ اس کے تیس چالیس لاکھ پونڈ کا ایک اور قرضہ ہے اور ساڑھے تین لاکھ پونڈ سالانہ روس کو تاوان جنگ کے طور پر دیا جاتا ہے لیکن اس ترقی کے زمانہ میں جبکہ دیکھا جاتا ہے کہ دنیا کی کل باقی دول عظام کا قرضہ بھی کچھ کم نہیں۔ تو ٹرکی کو باوجود ان تمام مصیبتوں کے جو اس کے سر پر تھوپے جاتے ہیں۔ اور

**دول یورپ کے قرضے**

باوجود ان تمام جنگوں کے جو اسکے ہر روز کرنے پڑتے ہیں۔ بہت زیادہ مقروض نہیں پایا جاتا۔ مثلاً سنہ ۱۸۹۸ء میں روس کا قومی قرضہ (۰۰۰۰۰۷۳۳۴۱) پونڈ تھا۔ فرانس کا (۱۰۸۴۳۳۷۷۹۶) پونڈ۔ جرمن کا (۵۹۱۹۵۷۰۳۴۴) پونڈ۔ اٹلی کا (۵۱۴۲۹۷۳۹۲) اور آسٹریا کا (۵۴۳۳۱۷۷۸۴۳۳) پونڈ تھا۔

آجکل جبکہ یورپ کی تمام اول اور دوم درجہ کی دولتیں فوجی اسلحہ کے بڑھانے اور جنگی قوت کے مضبوط کرنے کے لئے برابر قومی قرضے لے رہی ہیں۔ سلطنت ٹرکی

**جدید فن حرب میں کامیابی**

نے اس ۲۵-۳۰ سال کی حکومت میں نہ صرف ایک جدید آئندہ استقراض نہیں کیا۔ بلکہ ۲ ملین قرضہ اپنے محاصل سالانہ سے

ادا کر دیا ہے۔ مگر باوجود اس کے بھی ترکی اپنی فوجی طاقت کی طرف سے ذرہ غافل نہیں رہی۔ بلکہ اسکا سب سے بڑا کام فوجی قوت کو مضبوط کرنا ہے۔ کہ جسکا کسی قدر ثبوت گذشتہ جنگ یونان کے موقع پر یورپ کے ملٹری نکتہ چینوں کو ملگیا ہے ایک ترک نے مجھ سے بیان کیا کہ لڑائیاں تو ہم ہر روز لڑتے رہے ہیں۔ اور جنگ ترکوں کے لئے کوئی نئی بات نہیں۔ لیکن یورپ کے جدید ترین طریقہ حرب کے اصول و قوانین کے مطابق ہم نے یہ پہلی لڑائی لڑی ہے۔ اور اسمیں ایک نقطہ بھی غلط نہیں کیا۔ اس نے کہا بیشک اب تک ہماری فوج میں جرمن استاد موجود ہیں لیکن اب وہ استاد بھی قائل ہیں کہ ہم ان سے فنون حرب میں کم ماہر نہیں رہے۔ تاہم اس شخص نے مجھے بتلایا کہ "فینود" میں یورپ میں صرف جرمن فوج ہم سے ایک پائنٹ آگے ہے۔ لیکن طبعی جسارت اور بہادری میں ترکی سپاہی جرمن سپاہی سے دو پائنٹ آگے ہے۔ یورپ کی دوسری قومیں۔ جن میں روس بھی شامل ہے کیا طریق جنگ میں اور کیا بہادری میں ہم سے پیچھے ہیں۔

اس وقت کل ترکی فوج دس یا بارہ لاکھ بیان کیجاتی ہے۔ لیکن صحیح بات یہ ہے کہ سوائے ارکان سلطنت اور ذات سلطانی کے کسی شخص کو ترکی فوج کی صحیح مقدار معلوم نہیں۔ کیونکہ اس کے متعلق کوئی اطلاع شائع نہیں کیجاتی۔ اور نہ کسی قسم کی آمد و خرچ کا حساب شائع ہوتا ہے۔ میں نے بہت سی اس مطلب کی معلومات حاصل کرنے کی کوشش کی لیکن مجھ کو لوگوں سے معلوم ہوا کہ ان امور کو راز سلطنت قرار دیا گیا ہے اور یہی مصلحت ہے۔

**بری و بحری فوج** تاہم جو حالات فوج کے متعلق زبانی معلوم ہوئے ان کے مطابق ترکی فوج اتنی نہیں جتنی کا غذات میں درج ہے۔ کیونکہ کاغذات کے رو سے اسوقت ترکی فوج بوقت امن ایک لاکھ ۹۰ ہزار سپاہی اور ۱۳ ہزار افسر بتلائی جاتی ہے۔ اور بوقت جنگ دس لاکھ کی جمعیت جمع ہو سکتی ہے۔ مگر میں نے سنا ہے کہ ستر لاکھ فوج جرار سلطنت عثمانیہ بوقت ضرورت ماسوا مصر اور سرحدی بالشتی بندوقوں سے مسلح جمع کر سکتی ہے۔ اور اس لئے فوج کا خرچ اتنا زیادہ ہے۔ کہ سلطنت عثمانیہ بحری

طاقت کی ترقی کی طرف توجہ نہیں کر سکتی۔ تاہم جسقدر روپیہ کسی نہ کسی طرح یہ سلطنت حاصل کر سکتی ہے۔ آجکل بحری طاقت کی اصلاح کے لئے بھی دیا جاتا ہے۔ بحری فوج میں کاغذات کے روسے کل اڑھائی ہزار افسر اور پندرہ ہزار آدمی ہیں۔ لیکن بوقت جنگ یہ دگنی سے زیادہ ہو سکتی ہے۔ آجکل آٹھ اور دس لاکھ پونڈ کے درمیان بعض آہن پوش جہازوں کی مرمت کے لئے دیا گیا ہے۔ جو اٹلی اور جرمنی کے بعض جہاز بنانے کے کارخانوں میں مرمت ہو رہے ہیں۔ اور اخبار اقدام میں میں نے دیکھا تھا۔ کہ سات آٹھ لاکھ پونڈ کے مابین اٹلی کے ایک کارخانہ میں بعض جہازوں میں نئی توپیں رکھنے کے لئے ٹھیکہ دیا گیا ہے۔ جو ۳-۳ ماہ کے بعد ۱۸-۱۸ ہزار پونڈ کی اقساط میں دیا جاویگا۔ تاہم جسقدر بے پرواہی ترکوں نے اپنے جنگی جہازوں سے برتی ہے۔ اتنی تارپیڈو شکن کشتیوں اور زیر آب چلنے والی کارڈن فلٹ کشتیوں سے نہیں برتی۔ کیونکہ ان کی حالت اچھی بیان کیجاتی ہے۔

گورنمنٹ ٹرکی خراج کے علاوہ بطور عشر کے جو چھوٹی چھوٹی رسوم زمینداروں سے لیتی ہے۔ وہ کل ملاکر پیداوار کے ۱۲½ فی صدی کے برابر ہوتی ہیں۔ جو ہرگز
خراج
بھاری نہیں ہیں۔ اور آمدنی کا ٹکس جو بنام تمتع درعی کے مشہور ہے۔ ۳ فی صدی ہوتا ہے۔ لیکن اس کی تعمیل ایسے طور پر ہوتی ہے کہ بہت لوگ اس کی ادائیگی سے بچ رہتے ہیں۔ علاوہ ان ٹکسوں اور خراجوں کے غیر مسلم لوگ جو فوجی ملازمت سے محفوظ رہتے ہیں ہر (۱۸۰) جوان مردوں کے پیچھے ۵ ہزار غروش یا سوا چھ سو روپیے بطور بدل عسکری کے دیتے ہیں۔ اس کے علاوہ بھیڑوں کا ٹکس ۱½ سے ۴ غروش تک ہے۔ اور اسٹامپ۔ نمک۔ ریشم۔ تمباکو وغیرہ پر علیحدہ ٹکس ہے۔ چنگی صرف ۸ فیصدی درآمد پر اور ایک فی صدی مال کی برآمد پر ہے اور کچھ میونسپلٹی کے ٹکس علاوہ ہیں۔ لیکن واضح رہے کہ تمام یورپین لوگ جو قسطنطنیہ میں رہتے ہیں اور جو ہزار ہا ہیں۔ ہر قسم کے ٹکسوں سے محفوظ ہیں۔ ۹۷-۱۸۹۶ء میں گورنمنٹ عثمانیہ کے محاصل (۱۸۵۱۱۰۰۰) پونڈ اور مخارج (۱۸۴۳۰۰۰۰)

پونڈ تھے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ باب عالی اپنی مالی کیفیت شائع کرنا بعض وجوہ سے نامناسب سمجھتا ہے۔

ہر مرد مسلمان سپاہی ہے

ترکی فوج خواہ کتنی ہو۔ آجکل سلطنت ٹرکی میں کونسکرپشن سے بھرتی کرنیکا طریقہ مروج ہے۔ کل آبادی اس سلطنت کی ۲۲ ملین نفوس ہے۔ اسمیں سے تخمیناً نصف عورتیں خارج کرنے سے باقی گیارہ ملین کا نصف تخمیناً مسلمان مرد سمجھ لیجئے اور کہا جاتا ہے کہ آیندہ آٹھ سال میں ایک بھی مسلمان جوان شخص قلمرو عثمانیہ میں ایسا نہ رہیگا۔ جو طریقہ جنگ سے واقف نہ ہو اور میدان میں بطور باقاعدہ فوج کے نہ لڑ سکے۔ بیس سال کی عمر کا ہر شخص مسلمان فوج میں بھرتی کیا جاتا ہے۔ اور ۹ سال نظام میں خدمت کرکے ردیف یعنی ریزرو میں ۹ سال کے لئے چلا جاتا ہے۔ اور کل بیس سال تک فوجی خدمت کا ذمہ دار رہتا ہے۔ صرف خاص شہر قسطنطنیہ کے لوگ اس خدمت سے بری ہیں۔ یا تمام عیسائی رعایا جو ہر مرد کے پیچھے ۲ شلنگ سالانہ کے قریب بدل عسکری ادا کرتی ہے۔ اس کے علاوہ تمام مذہبی مدرسوں و مسجدوں کے طالبعلم جو ایک خاص امتحان کتب مذہبی میں پاس کرسکیں۔ سفید پگڑی باندھنے پر فوجی خدمت سے معاف کئے جاتے ہیں۔ پھر وہ لوگ بھی فوجی خدمت سے معاف کئے جاتے ہیں۔ جو اپنی ماں یا بیوی یا بہن یا بوڑھے باپ کے اکیلے ہی متکفل ہوں"

ترک ہر جنگ کو مذہبی جنگ سمجھتے ہیں

ترکی فوج کی عزت صرف اسکی مقدار پر ہی منحصر نہیں۔ بلکہ زیادہ تر اس کی کیفیت پر اسکا مدار ہے۔ ترک صرف دنیاوی پیرایہ میں ہی سلطنت بانی نہیں کرتے۔ بلکہ اسکی دینی صورت بہت اچھی طرح تسلیم کرتے ہیں۔ سلطان وقت کو خلیفۃ المسلمین۔ جانشین تخت رسول رب العلمین اور محافظ حرمین شریفین ماننا جزو اعتقاد سمجھا جاتا ہے۔ اپنے شہر قسطنطنیہ میں بیسیوں مکانات میں یہ لوح جلی قلم سے خوشخط آویزاں

دیکھا ہے "دعائے سلطان سبب غفران" - اور اسپر اضافہ ہے کہ جب ترک عیسائیوں سے جنگ کرتے ہیں تو ہمیشہ اسے مذہبی جہاد باور کرکے میدان میں جاتے ہیں - میدان میں "اللہ اللہ" کا نعرہ زور شور سے ایک "ہجوم" یعنی دھاوے کے وقت بلند کیا جاتا ہے - گذشتہ جنگ یونان کے موقعہ پر جو اعلان حرب باب عالی سے شائع کیا گیا تھا - اسمیں یہ الفاظ بھی تھے - کہ خدا تعالے کے فضل اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روحانیت کی مدد سے ہمیں فتح حاصل ہوگی"

**ترکوں کی جنگی قابلیت**

ایک روز مصطفی نوری صاحب ایک ترک افسر نے جنگ یونان اور گذشتہ جنگ روس میں اپنی شرکت کے متعلق بہت سی باتیں بتائیں - جنکا ماحصل یہ تھا کہ مسلمان (ترک) بڑے بہادر ہیں - یورپین مدبر اور ماہران فنون جنگ کہتے تھے - کہ درہ پلونا سے ترکی فوجیں تین ماہ سے کم مدت میں اور ایک لاکھ سپاہی تلف کرانے کے سوائے نہیں گذر سکیں گے - لیکن صرف سوا ہزار فوج میدان جنگ میں پہنچ گئی - کہ جسکے کچھ حصہ نے ۲۴ گھنٹے میں درہ پلونا کو سر کرلیا - اور ان میں سے بہت تھوڑے آدمی شہید ہوئے - دستور ہے کہ حملہ کرنے کے وقت ترک سپاہی "اللہ اللہ" کے نعرے بلند کرتے ہوئے دشمن پر ٹوٹ پڑتے ہیں - گذشتہ جنگ یونان کے موقعہ پر جب ان نعروں سے میدان جنگ گونج گیا تو یونانی لشکر ٹھہر کر بھاگ گیا - روس کے جنگ کے متعلق بتایا کہ ترکوں کے ایک رجمنٹ نے روسیوں کی دس میں رجمنٹوں کو کاٹ کر رکھدیا تھا - آدمی کاٹتے کاٹتے ترک سپاہیوں کے ہاتھ شل ہو گئے تھے - بیان کیا کہ ایکدفعہ میں ایک روسی کمانڈر کے پاس ایک پیغام لیکر گیا تھا - اسنے مجھے کہا کہ تمہارے سپاہی گدھے ہیں کہ اگر ایک ہزار بھی ہوتے ہیں - تو دس پندرہ ہزار روسی سپاہیوں پر حملہ کرنے سے نہیں ڈرتے - سچ ہے لیکن ان کی موت یقینی ہوتی ہے - مینے جواب دیا کہ ہمارا مذہبی تعلیم یہ ہے کہ موت وقت مقررہ سے ایک دم نہیں ٹل سکتی - اور نہ مقام مقررہ سے

آگے پیچھے ہوسکتی ہے - اسلئے ہم لوگ اس اطمینان سے دشمن پر حملہ کرتے ہیں کہ اگر موت لکھی ہے تو کسی طرح ٹل نہیں سکے گی - اور اگر نہیں لکھی تو ہمیں کوئی مار نہیں سکتا - روسی افسر نے تعجب سے پوچھا کہ کیا یہی عقیدہ تمہارے تمام عسکریوں کے دلوں میں بھی جاگزین ہے - اور جب میں نے ہاں میں جوابدیا تو اُسنے کہا کہ اگر میرے پاس ایسی فوج ہو تو میں شرطیہ تمام یورپ کو فتح کرلوں اس روسی افسر نے کہا کہ اگر روسی فوج کو ایک روز مقررہ مقدار راشن سے کوئی چیز کم ملے یا شراب کی مقدار مقررہ ہی نہ ملے تو اس بیقاعدگی کو ناپسند کرکے ہتھیار رکھدیتے ہیں - لیکن بمقابل اسکے ترکی سپاہیوں کو اگر روکھی روٹی بھی نہ ملے تو آخری دم تک لڑتے ہیں - کیونکہ وہ جنگ کو دنیاوی نہیں بلکہ ایک مذہبی کام سمجھتے ہیں -

**موجودہ جنگی حالت** ایک اور نوجوان ترک جنگی افسر نے کہ جسنے یورپ میں فنون حرب میں تعلیم پائی ہے مجھے یقین دلایا کہ اسوقت ترکی فوج سے صرف جرمن فوج فن جنگ میں فائق ہوگی - لیکن بہادری میں ترکی فوج یقیناً اُس سے فائق ہے بخلاف گذشتہ جنگ روم وروس کے زمانہ حال کے نوجوان فوجی افسروں کے سینوں میں ملک وقوم کی محبت کا جوش موجزن ہے - فنون جنگ کی باریکیوں سے ترک خوب ماہر ہیں - اور اب اُن کے اسلحہ بھی کسی یورپین قوم سے دوم درجہ کے نہیں - اُسنے کہا کہ ہم مٹی سے لوہا بنا سکتے ہیں - اب صرف ہمیں مہلت اور وقت کی خواہش ہے - انشاء اللہ وقت پر ہم اپنی بات کے سچے ثابت ہونگے -

**ہر طرف شاندار فوجی وردیاں** غرض ایسے ہی عقیدہ کی وجہ سے ترک یورپ کی عیسائی سلطنتوں میں بتیس دانتوں میں زبان کیطرح اب تک موجود ہیں - ورنہ ان کا یورپ سے مدت سے نشان اٹھہ گیا ہوتا - قسطنطینیہ میں نووارد شخص کو ہر طرف سوائے انواع واقسام کی فوجی وردیوں کے اور کچھہ نظر نہیں آتا - ان میں سے اکثروں پر طلائی ڈوری کا کام کثرت سے ہوتا ہے - اور یہ لوگ ہر وقت وردی

پہنے رہتے ہیں کہ جنہیں سے اکثروں کے سینوں پر ایک یا کئی کئی تمغے چمکتے نظر آتے ہیں۔ بازاروں میں۔ قہوہ خانوں میں۔ دفتروں میں۔ سٹیشنوں میں افسر فوجی وردی پہنے۔ شمشیر کمر میں لٹکائے ہر روز ہزاروں ترک نظر آتے ہیں۔ کیونکہ یہاں کی حکومت خالص ملٹری حکومت ہے۔

فوج کی اصلاح کے متعلق ایک بڑی بات جو ہز مجسٹی سلطان عبدالحمید خان کو سوجھی ہے۔ وہ حمیدیہ آلائی کی ترتیب ہے۔ یہ فوج ۷۵ ہزار اور ایک لاکھ کے درمیان ہوگی۔ جو یمن۔ حجاز اور بغداد کے صحرانشین عربوں سے بھرتی کی گئی ہے یہ بادیہ نشین لوگ قدرتی سپاہی ہیں۔ اور ان کے بھرتی ہونے سے نہ صرف عرب کے عشیرتوں پر ہی ترکی کا قبضہ مضبوط ہو گیا ہے۔ بلکہ یہ بوقت ضرورت بڑی کام کی فوج ثابت ہوگی۔ اور اپنے بانی کے لئے بڑی وسعت نظر پیش بینی کا ثبوت دیتی ہے۔ اسی خیال کے مطابق سلطان المعظم نے گذشتہ دس سال سے اپنی جیب خاص کے خرچ سے ۱۳۰۸ھ سے (۱۷۰۵۵۳۳) غرش کے مستقل لاگت سے استنبول میں ایک مدرسہ عشیرت قائم کر رکھا ہے۔

**ترسانہ عامرہ (صنیعہ بحری)** چونکہ پچھلے دنوں سلطنت ترکی نے اپنے ۸ جنگی جہازات مرمت کے لئے بعض یورپین ملکوں میں بھیجے ہیں۔ اس سے خیال پیدا ہوتا ہو کہ ترک ان جہازوں کی خود مرمت نہیں کر سکتے۔ مگر یہ درست معلوم نہیں ہوتا۔ استانبول میں ایک بہت بڑا سرکاری کارخانہ جہازوں کی مرمت کرنے اور نئے جہاز تیار کرنے کے لئے موجود ہے۔ اسے ترسانہ کہا جاتا ہے اور ایک اس سے چھوٹا ترسانہ سمرنا میں ہے۔ میں نے قسطنطنیہ کا ترسانہ دیکھا۔ اس میں ایک حصہ جنگی جہاز تعمیر اور مرمت کرنے کا ہے اور دوسرا توپیں اور گولے ڈھالنے کا۔ میں سید عبدالغفار صاحب کی ہمراہ پہلے نظارت امور بحریہ میں گیا۔ یہ بڑی عالیشان سہ منزلہ عمارت ہے بیچ میں ایک مربع صحن شیشہ سے مسقف ہے۔ اس صحن کے گرد دوسری منزل بیش رفیع ستونوں پر استادہ ہے

جنہیں سے ہر ستون سنگ مرمر کے چار ستونوں کے جوڑنے سے بنا ہے۔ وسط صحن میں وضو کرنے کا سنگ سفید کا مسقف حوض ہے۔ یہاں سے ترسانہ قریب ہی ہے۔ یہاں نائب مدیر معادن صاحب نے مہربانی کر کے ہماری قہوہ سے تواضع کی اور ایک ماتحت افسر ہمیں ترسانہ کے مختلف صیغے دکھلانے کیلئے ساتھ کر دیا۔ ترسانہ کے افسر اعلےٰ حسنی پاشا ایک تجربہ کار آدمی ہیں جنہوں نے یہیں کے بحری کالج میں تعلیم پائی ہے۔ ان دونوں قسم کے کارخانوں پر جو ترک افسر مقرر تھے۔ وہ انگریزی بول سکتے تھے۔

**ترکی افسروں کی زبان دانی**

یورپین زبانوں کے متعلق ترکوں نے بھی وہی طریق اختیار کر لیا ہے جو جاپان کا ہے۔ بحری افسر انگریزی جانتے ہیں۔ بری فوج کے لئے فرانسیسی زبان سیکھنا لازمی ہے۔ لیکن جرمنی اور روسی اختیاری ہیں۔ مگر اب اکثر لوگ جرمنی سیکھتے ہیں۔ جسقدر لوگ ہندوستان میں انگریزی جانتے ہیں اتنے ہی یہاں فرانسیسی جانتے ہیں۔ ترک افسر جو سرکاری خط و کتابت غیر قوموں سے کرتے ہیں۔ وہ فرانسیسی زبان میں ہوتی ہے۔ یہاں کے مصنفوں نے مجھے اپنے کتب خانے دکھلائے۔ جو اسی طرح فرانسیسی سائیکلوپیڈیوں اور کتابوں سے لبریز تھے جیسے کہ ہندوستان میں ہم لوگوں کے انگریزی کتابوں سے ہیں۔ قسطنطنیہ کے ترسانہ کے توپخانہ کے افسر اعلےٰ احمد

**ترسانہ کا توپخانہ**

کمانڈر امپیریل آرڈنانس بیوی نے بتلایا کہ اس نے دو انگلستان کے توپ سازی کے کارخانوں میں۔ جن میں ایک آرمسٹرانگ نامی ہے اور دو مرتبہ جرمنی کے کرپکے توپ سازی کے کارخانہ میں جا کر کام سیکھا ہے اور اب جو کہنا بے سود ہے کہ اسکی نگرانی میں جو توپیں اس وقت قسطنطنیہ میں بن رہی ہیں۔ وہ آرمسٹرانگ اور کرپ سے کسی طرح خراب نہیں۔ جسپر وزیر نے دیکھا۔ ایک ۹۔ انچ منہ کی بہت بڑی توپ تیار ہوئی تھی۔ اور دو چھوٹی ماچکس توپیں ۵۷ سنٹی میٹر کی جرمنی کے آخری نمونہ کے مطابق تیار پڑی تھیں۔ جنکی جلا ہو رہی تھی۔ بہت سی فولاد کی نالیوں کو توپ بنانے کے لئے برمایا جا رہا تھا اور توپیں بنانے

کا ہر قسم کا عمل جاری تھا۔ ایک پانچ گولوں والی ہاچکس تیار کی گئی تھی کئی ایک چھوٹی توپیں بھی تیار پڑی تھیں۔ بڑی توپ آٹھ ٹکڑوں سے مرکب تھی قریب ہی ایک بہت بڑا ورکشاپ فولاد ڈھالنے کا ہے۔ جسمیں ۴۰ ٹن (۱۱۲۰) من فولاد کا بوتہ ایک وقت میں ڈھل سکتا ہے۔ کہ جسے کہ ڈھلتے ہوئے مینے بچشم خود دیکھا۔ گویا کہ پانی کے طرح پگھلتے ہوئے سُرخ لوہے کا ایک دریا بہا دیا جاتا ہے۔ جتنی بڑی نالی توپ کی بنانی منظور ہو اتنی بڑی کٹھالی میں فولاد کا بوتہ ڈھال لیتے ہیں۔ اور پھر اسے خراد پر چڑھاتے اور اندر سے برما سے سوراخ نکال لیتے ہیں ایک اچھی توپ کا مکمل کرنا کوئی سہل اور جلدی کا کام نہیں۔ کئی بڑی بڑی مشینیں اس کام کے لیے درکار ہوتی ہیں۔ مینے اس شخص سے کہا کہ تم جب یہ مشینیں خود بنانے لگوگے۔ تب سمجھا جائیگا کہ تمہارے کارخانے مکمل ہیں۔ اس نے کہا یہ ٹھیک نہیں ہے کیونکہ ہرچند کہ انگلستان میں آرم سٹرانگ کا توپ سازی کا کارخانہ بہت بڑا اور بہت مکمل ہے۔ تاہم وہ اپنی مشینیں آپ نہیں بناتے۔ ہرچند کہ اگر وہ بنانا چاہیں تو بنا سکتے ہیں۔ مگر وہ اس اصول کو مانتے ہیں کہ ہر کارخانہ میں جو چیز تیار ہوتی ہے وہ اس کارخانہ کی مخصوص چیز ہوتی ہے جسکو وہ لاریب دوسرے کارخانہ سے جو دوسری چیز کے بنانے میں مصروف رہتا ہے۔ اچھی بنا سکتا ہے۔ مینے کہا کہ ضرورت کے وقت اس کارخانہ کو وہ مشین اپنے ہی ملک کے دوسرے کارخانہ سے مل سکتی ہے۔ لیکن ٹرکی اگر یورپ کے اسی ملک سے جنگ میں مصروف ہو۔ تو اسے وہاں کے کارخانے سے چیز نہیں مل سکیگی۔ اسی کارخانہ کے ایک ورکشاپ میں ان توپوں کے لئے گولے بن رہے تھے۔ کمانڈر احمد بے نے ہمیں بتایا کہ امسال توپ سازی کا کارخانہ بہت بڑھایا گیا ہے۔ جس سے امید ہے کہ سال تمام میں یہاں سے ہر قسم کی چھوٹی بڑی سو توپیں تیار ہو جایا کریگی یہ بھی معلوم ہوا کہ فولاد تیار کرنیکے لیے ابھی ٹرکی کو دھات یورپ سے خریدنی پڑتی ہے ہرچند کہ قلمرو عثمانی میں ہر قسم کی معدنیات افراط سے موجود ہیں۔ مگر غالباً کان

کے فن میں کافی ترقی نہ ہونے کے وجہ سے یہ محتاجی دامنگیر ہے ۔ جہاز سازی کے کارخانہ میں اسوقت ایک کروزر "خداوندگار" نامی اڑھائی سو فیٹ لمبا آہن پوش زیر تعمیر ہے ۔ اور ایک بہت بڑا (۳۸۰) فیٹ لمبا جہاز "عبدالقادر" نامی جواب بن رہا ہے ۔ اور جو ہمیں ناتکمیل حالت میں دکھلا یا گیا ۔ عبدالقادر جب تیار ہوگیا تو اول درجے کا جنگی زرہ لی (آہن پوش) جہاز ہوگا ۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو اس جہاز کی تعمیر جلدی ختم کرنے کا ذرہ بھی فکر نہیں ۔ پہلے اسی کارخانہ سے حمیدیہ نامی ایک جنگی زرہ پوش جہاز ساڑھے تین سو فیٹ لمبا تیار ہوا ہے (جسکی زرہ نو انچہ موٹی فولاد کے ہیں) لیکن وہ جس نقشہ پر تیار ہوا ہے ۔ وہ پچیس سال کا کہنہ ہے ۔ اور جنگی جہازوں کی تعمیر میں ہر روز نئی باتیں پیدا ہوتی رہتی ہیں ۔ اسلئے ہر چند کہ یہ جہاز ساخت میں نیا ہے ۔ تاہم فیشن کے لحاظ سے پرانا ہے ۔ بہرحال کارخانہ کے سپرنٹنڈنٹ عارف بے قائم مقام صیغہ تعمیر جہازات کو یقین ہے ۔ کہ وہ ہر قسم کے جنگی جہاز عمدہ سے عمدہ بنا سکتا ہے ۔ جیسا کہ کسی اور سلطنت کے کارخانہ میں بن سکتے ہیں ۔ کیونکہ اس کارخانہ میں جہاز سازی کا کل سامان موجود ہے ۔ لوہا اور کوئلہ ملک سے کافی نکل سکتا ہے گو کچھ لوہا ممالک غیر سے بھی منگوایا جاتا ہے ۔ اور ہر قسم کے چھوٹے بڑے زرہ لی جہاز بنوا سکتے ہیں ۔ مگر معلوم نہیں سلطنت کی اسمیں کیا مصلحت ہے کہ وہ ہم کام نہیں لیتی ۔ بلکہ جنگ یونان کے زمانہ سے ہی کارخانہ میں کام کرنیوالوں کی تعداد کم ہے ۔ لیکن حال میں جو جہاز دیگر ممالک یورپ کو مرمت کیلئے بھیجے گئے ہیں ۔ انہیں اتنی جلدی تکمیل کرانا منظور تھا ۔ کہ ان کارخانوں میں اتنی جلدی نہ ہو سکتے ۔ معلوم ہوا کہ ۲۵ سال پہلے جہاز سازی کے کاریگروں میں ۵۰-۶۰ انگریز کاریگر ملازم تھے ۔ مگر اب صرف پانچ چھ ہیں ۔ کیونکہ یہ لوگ ۲۰ سے ۲۵ پونڈ ماہوار تنخواہ لیتے ہیں ۔ اور یہی کام ترک کاریگر ۷ - ۸ پونڈ ماہوار میں کرتے ہیں ۔ اس کارخانہ میں صرف ایک ترک کاریگر کو ۱۰ پونڈ ماہوار ملتے ہیں باقی

سب کو اس سے کم - ان کارخانوں میں بھی کچھ بچے کام سیکھتے ہیں - جو یہیں بطور ترجمہ بھی ہیں -

**بحری عجائب خانہ**

ایک بحری اشیا کا عجائب خانہ بھی ترسانہ سے متعلق ہے - لیکن افسوس ہے کہ اس عجائب خانہ میں بہت کم چیزیں ہیں - جو عجائب کہلا سکتی ہیں - خصوصاً اس شخص کی نظر میں کہ جس نے انگلستان سے گرینج کے بحری عجائب خانہ کو دیکھا ہوگا - تاہم جو کچھ ہے - سن لیجئے - باہر کے جنگلے کے ستونوں کے سروں پر سنگ مرمر کے بڑے بڑے گولے جڑے ہوئے تھے - جو سلطان فاتح نے فتح قسطنطنیہ کے وقت استعمال کئے تھے - عجائب گاہ میں جہازوں کے چند ماڈل تھے - حمیدیہ - ہیبت نما اور سہام ایک تارپیڈو بوٹ وغیرہ کے ماڈل تھے جو اسی ترسانہ میں بنے ہیں - فن بحر کے معلومات کی ترکی اور انگریزی کتابیں کئی الماریوں میں بند تھیں - دو تین کمروں میں قدیم ترکی امیر البحروں کی چھپی ہوئی تصویریں تھیں - اور تین چار ترکی بحری جنگوں سے معمولی بنی ہوئی تصویریں آویزاں تھیں - ایک تصویر پر لکھا تھا کہ قپودان دریا پیالہ پاشا نے ۱۸ شعبان ۹۶۷ ہجری مطابق ۱۵۶۰ء کو جزیرہ جربہ کے قریب تمام یورپ کے متحدہ بحری فوجوں کو شکست دی - ایک تصویر حسین پاشا ترکی امیر البحر کے بیڑے کے وینس پر حملہ کرنے کی شاہد ہے - نیچے کے دو چھتوں میں پرانی بندوقیں کرچیں اور توپیں اور بہت سے تارپیڈو بھی رکھے ہوئے ہیں -

ترسانہ کے علاوہ قسطنطنیہ میں دو اور کارخانے توپ اور گولے گولیاں بنانے کے ہیں - ان میں سے میں ایک کو دیکھ سکا جو زیتون بردن کے نام سے مشہور ہے - اور دوسرے بڑے توپوں کے کارخانہ کو بوجہ شاہ ایران کے آنے کی تیاریوں کے میں نہ دیکھ سکا -

**زیتون بردن کا کارخانہ گولے گولیاں بنانے کا**

چند میل دور ہے - اس کارخانہ میں ہنری مارٹینی اور لی ماڈی بندوقوں کی گولیاں اور مختلف قسم کی توپوں کے گولے بنائے جاتے ہیں -

جب ہم اس کارخانہ میں پہنچے تو محمد شاکر صاحب (طوپ خانہ عامرہ یہ منسوب انجینئر صنائع آلائی مکتب مدیری) اور مصطفٰے نوری صاحب (اطفائیہ برنجی طابور بکباشی ورسومات امانتی طلوبیہ مکتب مدیری) دو فوجی سکول ماسٹروں نے جو میرے رفیق کے آشنا تھے۔ ہمیں تمام کارخانہ پھر کر دکھلایا۔ یہ بہت بڑا اور کشادہ ہے۔ جسمیں مختلف مکانات مختلف چیزوں کے بنانے کے لئے مخصوص ہیں۔ مثلاً ایک طرف ماسر بندوق کی گولیاں بنانے کے لئے لمبی بارکیں شروع ہوتی ہیں۔ پہلے گولی کی کیپسول بنتی ہے۔ جسے پیتل کے پترہ سے کاٹنے اور صاف کرنے کے لئے دس بارہ علیحدہ علیحدہ مشینیں ہیں۔ آگے کارتوس کا خول بنانے اور کیپسول لگانے کی کئی مشینیں ہیں۔ غرض اٹھارہ کاریگروں کے ہاتھ سے نکلکر ایک گولی تیار ہوتی ہے۔ آجکل کارخانہ کے مکانات کی توسیع ہو رہی ہے اور نئی کلیں لگ رہی ہیں۔ اس سے پہلے دن میں صرف چالیس ہزار گولیاں بن سکتی تھیں۔ اب دن میں ساڑھے تین لاکھ گولیاں اور اڑھائی سو گولے تیار ہو سکتے ہیں۔ گو بوجہ نئی مشینیں لگانے اور نیز تعطیلات کے کام بند ہے۔ تاہم بعض جگہہ ترک لڑکے اور آدمی کام کر رہے ہیں۔ جنہیں کوئی عیسائی یا یورپین نہیں۔ ایک مدرسہ اعدادیہ صنائع بھی کارخانہ کے اندر قائم ہے۔ جیساکہ بعض اور دستکاری کی کارخانوں

**کارخانوں کے اندر مدارس صنائع**

مثل عش خانہ اور ترسانہ وغیرہ میں بھی ہیں۔ ان صنعت وحرفت کے مدرسوں میں یتیم اور محتاج طالب علم تعلیم پاتے ہیں۔ یہ لوگ دن کا کچھ حصّہ پڑھتے ہیں اور باقی حصّہ کارخانہ میں کام کرتے ہیں۔ ان سے بہتر کاریگر مشکل سے مل سکیگا۔ اس مدرسہ میں قریب ایک ہزار لڑکوں کے ہوں گے۔ ان لڑکوں کے فری ہینڈ ڈرائینگ اور مشین ٹولس کے ڈیزائنیں میںنے دیکھیں جو میری اجنبی نظر میں برلن کے ٹکنیکل ہائی سکول کے لڑکوں کے ایسے ہی کام کے برابر تھیں۔

**یہاں بھی توپیں ڈھلتی ہیں**

گولیوں کے سوائے مختلف دہانہ کی چھوٹی بڑی توپوں

سے گولے بھی یہاں مختلف حصص ورکشاپ میں ڈھلتے ہیں۔ لوہا بالکل پانی کی طرح پگھلا ایک بڑی کٹھالی سے بذریعہ مشین سانچے میں ڈال لیتے ہیں۔ جو زمین میں گڑا ہوا ہوتا ہے۔ اسطرح گولا ڈھال لینے کے بعد اسکے گرد تانبے کے پتر سے بذریعہ مشین باندھے جاتے ہیں۔ ایک جگہ گذشتہ جنگ یونان میں یونانیوں سے چھینے ہوئے ۱۲ سنٹی میٹر کے گولے بھی جمع تھے۔ توپوں کی گاڑیاں بھی یہیں بنتی ہیں۔ ایک جگہ ایک گاٹلنگ گن (سریع آتش) دیکھی جو قیصر جرمنی نے سلطان المعظم کو تحفتہً بھیجی تھی۔ چنانچہ اس کارخانہ میں اسکی نقلیں بن رہی تھیں۔ ایک جگہ تلواریں بن رہی تھیں۔ جو پہلے بیس عدد روزانہ سے زیادہ نہ بن سکتی تھیں اب نئی مشینری سے چار سو تلوار روزانہ بن سکے گی۔ ایک جگہ پیتل اور تانبے کا پترہ جوڑا کیا جاتا تھا۔ ایک جگہ فولاد ڈھال کر توپیں ڈھالنے کی مشین تھی یہاں ایک ہائیڈرالک ہتھوڑا دیکھا جسنے آہستہ سے ایک موٹی لکڑی کو دبا کر چورا کر دیا۔ یہاں سے توپوں کے بیلنے ڈھلکر جاتے ہیں جنہیں ایک دوسری جگہ سوراخ چھیدا جاتا ہے۔ ایک جگہ تین تین چار چار سو سال کی پرانی توپوں کا ڈھیر دیکھا جنہیں سے بعض لاہور کی بھنگیوں والی توپ سے بھی بڑی[1] تھیں۔ ایک زمانہ میں ترک یوروپ میں سب سے اچھے توپ ساز تھے۔ اور ان سے بڑی اور عمدہ توپیں کوئی نہیں بناتا تھا۔ مگر اب مشین گنوں کے مقابلہ میں وہ توپیں بیکار ہیں۔

**اتبک بھی ترک بہترین توپیں بناتے ہیں**

توپوں کے متعلق ایک روز احمد مدحت افندی نے مجھے بتلایا تھا کہ یوروپ میں صرف تین کارخانے ہیں جہاں

[1] سلطان محمد فاتح نے ایک توپ اتنی بڑی فتح قسطنطنیہ کے لئے بنوائی تھی کہ جسمیں بارہ من وزنی پتھر کا گولہ رکھکر ایک میل تک پھینکا جاتا تھا۔ سات سو آدمی اسکے چلانے اور صاف کرنے پر معین تھے ایڈریانوپل سے قسطنطنیہ تک اسے پانسو جوڑیاں بیلوں کی کھینچکر لائی تھیں۔ اور تین ہزار سپاہی اسکی حفاظت پر مامور تھے۔

بہترین فولاد تیار ہوتی ہے - اول کرپ جرمنی میں - دوم آرم سٹرانگ انگلستان میں - سوم کارندری قسطنطنیہ میں - کارندری کے فولاد کی توپیں جو جنگ یونان میں آزمائی گئی تھیں - ان میں سے اس جنگ میں ایک بھی نہیں ٹوٹی لیکن یورپ کی ساختہ توپوں میں سے جو اس جنگ میں زیر استعمال تھیں بعض ٹوٹ گئی تھیں -

ایک ترکی افسر محمد شاکر افندی مدیر مدرسہ طوپ خانہ نے اپنی تصنیف سے

**جغرافیہ** ایک مختصر جغرافیہ عالم مجھے ہدیتہً دیا - اسمیں ایک جگہ درج ہے کہ سلطنت عثمانیہ کے ماتحت سب سے زیادہ مسلمان آباد ہیں - میں نے اس فقرہ پر اعتراض کیا تو مصنف صاحب نے کہا مصلحت ملکی اس بات کی مقتضی ہے کہ چھوٹے بچوں کے دلوں میں یہ بات ذہن نشین کر دیجائے -

**نظارت توپ خانہ** جب میں توپ خانہ دیکھنے کے لئے اجازت حاصل کرنے کو ذکی پاشا وزیر توپ خانہ کے دفتر میں گیا تو ایک مرتبہ تو وہ بوجہ آمد شاہ مظفر الدین مصروف تھے - اور دوسری مرتبہ کسی اور وجہ سے اپنے دفتر سے غیر حاضر تھے - ان کے نائب بہت اخلاق سے پیش آئے اور انہوں نے قہوہ بھی منگوایا لیکن پاشائے موصوف کے استصواب کے سوائے وہ توپخانہ دیکھنے کی اجازت نہ دیسکے - بڑے بڑے پایہ کے ترک افسر بھی اجنبیوں سے نہایت اخلاق اور شرافت سے پیش آتے ہیں - اور غرور و تحکم بالکل نہیں دکھلاتے -

**باب سرعسکری** یعنی وزارت جنگ - یہاں سلطنت کے تمام محکموں وزارت کے دفتروں اور سرکاری عمارات کی پیشانی پر طغرائے سلطانی ضرور ہوتا ہے اور یہ گویا کہ سلطنت کا کورٹ آف آرمس ہے - البتہ اسکے ساتھ ہلال اور ستارے بھی مخلوط ہوتے ہیں - اور کچھ توپیں اور دیگر اسلحہ جنگ بھی - لیکن وزارت جنگ کے محکمہ کی پیشانی پر برکت کے لئے کچھ آیات قرآنی بھی کندہ ہیں -

**آیات اور اقوال** چنانچہ یہاں جلی خط سے لکھا ہوا ہے :-

انا فتحنا لک فتحاً مبیناً" اور "ینصرک اللہ نصراً عزیزاً"۔ ترک موزوں آیات اور اقوال تلاش کرنے اور انہیں عمارات پر کندہ کرنے کے فن میں اُستاد ہیں۔ جیسا کہ میں کسی دوسری جگہ لکھ چکا ہوں۔ کتب خانوں کے دروازوں پر "فیہا کتب قیمۃ" اور چشموں اور سبیلوں پر "کل شیئ حیّ من الماء" کیسے موزوں اور پر معنے معلوم ہوتے ہیں۔ ۵ بجے ترکی سے پہلے احاطہ دفتر عسکری میں جانے کے عوام کو ممانعت ہے۔ اسکے بعد سب لوگ اس راستہ سے گذرتے ہیں۔ کیونکہ یہ ایک شاہراہ ہے۔ عمارت سہ منزلہ بڑی عالیشان ہے۔ جسمیں بہت سے عسکری دوائر یعنے دفاتر ہیں۔ ایک محرر کے پاس تھوڑی دیر ایک افسر کی آمد کے انتظار میں بیٹھے رہے۔ یہ لوگ بجائے بلاٹنگ کے زنگیں ریگ نمناک تحریر پر ڈال کر اُسے خشک کرتے ہیں۔ جو ان کے پاس چھوٹی چھوٹی ڈبیوں میں پڑی رہتی ہے۔ وجہ یہ ہے کہ ان کی سیاہی انگریزی سیاہی سے گاڑھی ہوتی ہے۔ یہاں سلطنت عثمانیہ کے سمندروں کے دو عظیم الشان نقشے ترکی میں چھپے ہوئے آویزاں تھے۔ پھر ہم لوگ محافظ کو

| برج سرعسکری |
|---|

بخن قرش (۶ ر) دیکر برج سرعسکری پر چڑھے۔ یہ برج قسطنطنیہ میں سب سے بلند مقام ہے کیونکہ ایک پہاڑی پر واقعہ ہے۔ دوسرا برج جو اس سے کسیقدر چھوٹا ہے غلاطہ کا برج ہے۔ برج سنگ مرمر کا ہے مگر اوپر جا کر اسکی سیڑھیاں لکڑی کی ہیں۔ آتشزدگی کے وقت ان دونوں برجوں پر دن میں سرخ گولے اور رات میں سرخ لالٹین بلند ستونوں پر چڑھائی جاتی ہیں۔ نیچے کی منزل کی سیڑھیاں (۱۶۲) اور اوپر کے (۸۰) ہیں چوٹی پر ایک قہوہ خانہ اور کچھ روشنی کا سامان ہے۔ یہاں سے قسطنطنیہ اور باسفورس کا نظارہ نہایت عجیب نظر آتا ہے۔ اور عالیشان مساجد کے گنبد اور مینار جا بجا پھیلے ہوئے کیسے دلکش معلوم ہوتے ہیں۔

| نظارت صحیہ باب عالی وغیرہ دفاتر |
|---|

ان دفاتر سرکاری کے علاوہ ہم نے محکمہ حفظان صحت کی وزارت کا دفتر بھی دیکھا۔ ... افندی صاحب سے ملاقات

کرنے کے لئے دو تین مرتبہ دیکھا۔ محکمہ تعلیم کا دفتر بھی علی نصرت صاحب کی ملاقات کیلئے دیکھا۔ صیغہ فنانس کا دفتر محمود اسعد افندی صاحب سے ملنے کے لئے دیکھا۔ یہ دفتر تو مجھے باب سرعسکری سے بھی عالیشان اور وسیع معلوم ہوا۔ ڈاک خانہ کی عالیشان عمارت دیکھی جو حال ہی میں ۱۰ ہزار پونڈ کی لاگت سے تعمیر ہوئی ہے۔ بابعالی کی عمارت گو باہر سے بہت عالیشان نہیں ہے لیکن بڑی وسیع اور عظیم عمارت ہے۔ افسوس ہے کہ میں اندر سے اسے دیکھ نہ سکا۔ جس روز میں اسے دیکھنے گیا یہ ۷۔۸ بجے ترکی تک نہیں کھلی تھی۔ عموماً ماہ اکتوبر میں اسوقت یہاں کے دفاتر لگتے ہیں۔ غرض یہاں کے سرکاری محکموں کی عمارات نہایت رفیع اور اندر پر تکلف ہیں۔ کلرکوں اور اہلکاروں کی تمام کرسیاں گدیلہ دار بلکہ آرام چوکیاں ہوتی ہیں۔ افسروں کے کمروں میں ملاقاتیوں کے لئے علاوہ کئی پر تکلف کرسیوں کے ایک ایک سپرنگ دار گدیلے والی بنچ بھی ہوتی ہے۔ اور وہاں ایک تپایا دیاسلائی اور ایش ٹرے کے لئے ہوتی ہیں۔ دفتروں میں کلرک یا افسر اپنے ملاقاتیوں کو بے تکلفانہ قہوہ پلاتے ہیں۔ بلکہ اگر بیٹھے دیر ہو جائے۔ تو دوبارہ بھی پلاتے ہیں۔

**دفاتر اور فضول خرچی** پرائیویٹ مکانات تو جتنے آراستہ اور پر تکلف ہوں زیبا ہے۔ لیکن یہاں کے سرکاری محکمہ جات اور دفاتر کی آراستگی میری رائے میں فضول خرچی کی حد تک پہنچی ہوئی ہے۔ محصول چونگی کے ایک افسر کے کمرہ کی نسبت میری نوٹ بک میں یہ سطور درج ہیں۔ "کمرک کے جس کمرہ میں محمد احسان افندی بیٹھتے ہیں ایسا پر تکلف ہے کہ ہندوستان میں کمشنر صاحب کے بیٹھنے کا کمرہ ایسا آراستہ نہیں ہوتا۔ پانچ کرسیاں پڑی ہیں۔ پانچوں پر سپرنگ دار گدیلے ہیں۔ تمام فرش پر ترکی قالین ہے۔ پردے بہت بھاری اور متکلف اور سگار اور چائے کے لئے کئی چھوٹی میزیں پڑی ہیں۔

# تکیے۔ خانقاہیں۔ چشمے۔ سبیلیں حمام اور خان

**مسافروں کے تکیے** ترکوں کی قومی فیاضی کا اس سے بہتر کیا ثبوت مل سکتا ہے کہ قدیم الایام سے ان کے بڑے بڑے شہروں میں مختلف ملکوں کے مسافروں کے لئے مختلف مسافر خانے قایم ہیں کہ جہاں ان مسافروں کو جبتک کہ وہ یہاں مقیم رہیں۔ مفت مکان اور روٹی ملتی ہے۔ انہیں مسافر خانوں کو تکیے کہتے ہیں۔ ہندوستان۔ عرب۔ بخارا۔ افغانستان وغیرہ ملکوں کے مسافروں کے لئے الگ الگ تکیے قسطنطینیہ۔ دمشق۔ بیت المقدس اور حلب وغیرہ شہروں میں موجود ہیں۔ بلکہ قسطنطنیہ میں تو ان تکیوں کی تعداد تین سو سے بھی متجاوز ہے کہ جو اہل خیر ترکوں کی فیاضی سے ہمیشہ ابن السبیل کے لئے کھلے رہتے ہیں۔ ان تکیوں کے اخراجات کے لئے ان کے بانیوں نے کافی جائدادیں وقف کر رکھی ہیں۔ جو گورنمنٹ کے سررشتہ اوقاف کی نگرانی میں رہتی ہیں۔ ان تکیوں کے مہتمم کو شیخ تکیہ کہتے ہیں۔ جنکا فرض یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے مسافروں کی خدمت کریں اور انہیں کھانا پہنچائیں۔ جو عموماً ایک یا دو وقت کا کھانا اور چائے ہوتا ہے۔ مگر افسوس ہے۔ کہ چونکہ مسلمانوں کی ہر چیز معرض زوال میں ہے۔ یہ اسباب خیر بھی ان کے لئے موجب شر ہیں۔ نہ تو ویسے مسافر ایسے ان تکیوں میں آتے ہیں کہ جو ابن بطوطہ اور ابن جبیر کیطرح سیاحت عالم بتحصیل علوم تحقیقا جغرافیائی یا توسیع معلومات کے لئے گھر سے نکلا کرتے تھے۔ اور نہ ایسے میزبان ہی ہیں۔ کہ جو مال اوقاف سے تہ دل سے مہمانوں کی خدمت کرتے تھے۔ مسافر وہ دریوزہ گر آتے ہیں جو سالوں ان تکیوں میں پڑے ہوئے روٹیاں چرتے رہتے ہیں۔ اور بعض شیخ تکایا ایسے دیانتدار ہیں کہ وہ تمام آمدنی اپنی ذات پر خرچ کر لیتے ہیں اور مسافر کو روتا پیٹتا چھوڑ دیتے ہیں۔ میں نے سنا تھا کہ ہندی تکیہ میں کوئی ہندوستانی ملنے کے قابل نہیں جس اسلئے میں خود تو وہاں نہ گیا لیکن

لوگوں سے اسکی شکایت ہی سنی ہیں نے شیخ ولی محمد صاحب افغانی کا تکیہ بیکلر بیے اور ایک آدھ اور تکیہ بھی دیکھا ہے۔ بعض کی عمارات بہت عمدہ اور سامان سے فروکش ہونے کے کمرے اور ساتھ کی مسجدیں خوب سجی ہوئی ہیں۔ صرف قسطنطنیہ کے تکیوں پر سالانہ خرچ تین چار لاکھ روپیہ کا اندازہ کیا گیا ہے۔ مگر افسوس کہ اسکا اکثر حصہ رائیگاں جاتا ہے۔

مولویوں کا تکیہ

ان تکیوں کے علاوہ بعض تکیے اصحاب طریقت سے بھی مخصوص ہیں جیسے تکیہ مولویہ رفاعیہ۔ نقشبندیہ رفاعیہ وغیرہ۔ لیکن ان سب میں مولویوں کا تکیہ زیادہ مشہور اور بارسوخ بھی ہے۔ اہل یوروپ انہیں لوگوں کو ڈانسنگ درویشز "یعنی رقاص درویش کہتے ہیں۔ کیونکہ اپنی مجالس میں یہ لوگ وجد اور حالت میں حلقہ بنا کر رقص کرنے لگتے ہیں۔ اس فرقہ کے بانی مولانا جلال الدین رومی مصنف مثنوی معنوی گذرے ہیں۔ کہ جس کتاب کی نسبت شعر عوام میں مشہور ہے۔ ے

مثنوی مولوی معنوی　　ہست قرآن در زبان پہلوی

مولانا دراصل بلخ کے رہنے والے اور شاہی خاندان خوارزم وخراسان سے تعلق رکھتے تھے۔ مگر ان کی عمر کا بڑا حصہ سلطنت عثمانی میں گذرا اور ۱۲۷۵ء میں یہیں انتقال کیا۔ آپ کی قبر شہر قونیہ میں ہے جو اس فرقہ کا صدر مقام ہے۔ یہیں اس فرقہ کا سردار رہتا ہے۔ جو مولانا کی اولاد سے ہوتا ہے۔ اور جسے چلپی افندی کے لقب سے ملقب کرتے ہیں۔ یہی شخص اس فرقہ کی کل خانقاہوں کے سجادہ نشین مقرر کرتا ہے اور یہی ہر نئے ترک سلطان کی تخت نشینی کے وقت سلطان عثمان کی تلوار نئے سلطان کی کمر میں باندھتا ہے۔ ہر شخص جو اس فرقہ میں داخل ہوتا ہے۔ ایکہزار ایک روز تک مقررہ ریاضت بڑی مشقت اور محنت سے کرتا ہے۔ اور اسکے بعد وہ مولویوں کی جماعت میں شامل کیا جاتا ہے۔ ان کی ظاہری علامت ایک بھورے رنگ کی کلاہ نمد ہوتی ہے جو ڈیڑھ دو بالشت سے کم بلند نہیں ہوتی

قسطنطنیہ میں کئی جگہ یا حضرت مولانا" کے قطعات نظر آتے ہیں۔ اس مسجد میں بھی ایک ایسا ہی قطعہ آویزاں تھا۔

**مولویوں کے ساتھ ایک نماز جمعہ**

میں ایک روز ڈاکٹر نواب علی صاحب طبیب چشمان کے ہمراہ بے ادعلی میں مولویوں کے تکیہ میں نماز جمعہ ادا کرنے گیا۔ یہ مکان اندر سے بہت کھلا ہے۔ اسمیں باغ اور حجرے ہیں۔ ایک طرف مسجد ہے۔ جسکے مسقف حصہ کے عین وسط میں ایک ہشت پہلو محدود مقام میں تختوں کا فرش ہے۔ اسکے گرد سنگین ستون ایک گنبد کو اٹھائے کھڑے ہیں۔ اس ہشت پہلو جگہ میں یہ لوگ مجلس حال وقال کرتے ہیں۔ اسکے گرد چاروں طرف مسجد ہے۔ جب ہم گئے تو مسجد کے دروازہ پر ایک بالاخانہ پر ایک شخص خوش الحانی سے قرآن پڑھ رہا تھا۔ اور کبھی کبھی ایک دوسرا شخص اس کی جگہ پڑھنے لگتا۔ یہاں تک کہ پھر وہی پہلا شخص تازہ دم ہو کر پھر قرآت اختیار کرتا۔ اتنے میں نمازی جمع ہوتے رہے۔ کچھ دیر کے بعد سب لوگوں نے چار چار رکعت سنتیں پڑھیں۔ پھر امام نے منبر پر کھڑے ہو کر نہایت خوش الحانی اور سوز وگداز سے زبانی خطبہ پڑھا۔ میں نے ایسی خوش گلو قرات بہت کم سنی ہوگی۔ دوران خطبہ میں جہاں پیغمبر صاحب یا صحابہ کبار یا آئمہ کا ذکر آتا سامنے کی طرف سے کہ جہاں قرآن پڑھا جاتا تھا۔ بلند آواز سے پکار کر حسب موقعہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ یا رضی اللہ تعالےٰ عنہ کہا جاتا۔ دو تین مرتبہ آمین کا موقع آیا تو سامنے سے ایک شخص نے زور سے آمین آمین آمین کا نعرہ ایک ہی آواز میں لگا دیا۔ ایک دفعہ یہیں سے الحمدللہ دس بارہ دفعہ پکارا گیا۔ اور ایک مرتبہ اللہ اکبر خطبہ کے بعد امام نے دو رکعت نماز جمعہ پڑھائی۔ مگر بہت مختصر سورتیں جلدی جلدی پڑھ دیں۔ اور پھر لوگوں نے اپنی اپنی نماز پڑھی اور دعا مانگ کر چل دیئے۔

**مجلس ذکر کی کیفیت**

منگل یا جمعہ کے روز بعد نماز ظہر دو دفعہ اس تکیہ میں مجلس

خوشنما معلوم ہوتے ہیں۔ اور سنگ مرمر کے تو ہیں ہی۔ ان پر عموماً ایسی آیات قرآنی کندہ ہوتی ہیں۔ جیسے "کُلُّ شَیْءٍ حَیٍّ مِّنَ الْمَاءِ" اب تو واٹرورکس کا پانی ہر کوچہ و برزن میں مل سکتا ہے۔ لیکن جس زمانہ میں پانی کی یہ سہولیت نہ ہوگی اسوقت تو یہ مغتنمات میں شمار ہوتے ہوں گے۔

قیصر جرمنی کا فوارہ | یہاں اسقدر فواروں اور چشموں کو دیکھکر قیصر ولیم شہنشاہ جرمنی نے بھی اُس میدان کے ایک سرے پر مسجد سلطان احمد کے قریب ایک فوارہ اپنی سیاحت استنبول کی یادگار میں تعمیر کرایا ہے۔ قسطنطنیہ میں شاید اس جگہ سے بڑھکر کسی جگہ کو تاریخی اہمیت حاصل نہ ہوگی کہ جہاں قیصر جرمنی نے اپنی یادگار قائم کی ہے۔ اس خوبصورت فوارہ کے پتھر بنے بنائے جرمنی سے آکر لگے رہے ہیں۔ میرے اثنائے قیام میں یہ زیر تعمیر تھا۔

حمام | یہاں کسی دوسری جگہ ترکی حمام میں غسل کرنے کی مفصل کیفیت درج کرچکا ہوں۔ قسطنطنیہ میں حمام ایک بہت بڑا انسٹی ٹیوشن ہے۔ اور شہر بھر میں (۱۰۷) پبلک حمام موجود ہیں۔ ہندوستانی ناظرین سمجھ لیں کہ عموماً یہ حمام سنگ مرمر کی عالیشان اور وسیع عمارات ہوتی ہیں۔ ان میں محمود پاشا۔ جغال اوغلی۔ ایاصوفیہ۔ خاصکی۔ خواجہ پاشا اور غلطہ سرائے کے حماموں کی عمارات خصوصیت سے عالیشان اور قابل دید ہیں۔

خان | کاروانسراؤں یا سراؤں کو یہاں خان کہتے ہیں۔ شاید یہ لفظ خانہ سے مشتق ہو۔ باعتبار قاموس الاعلام ترکی اسوقت (۱۸۳) خانیں شہر کے مختلف حصوں میں موجود ہیں۔ ان میں سے بعض خانوں کی عمارت نہایت وسیع اور پختہ ہوتی ہیں۔ سب سے بڑی سرائے والدہ خان ہے۔ جسکے صحن میں درخت اور دو خوشنما چشمے ہیں۔ اور علاوہ اصطبلوں اور گوداموں کے اس میں اوپر نیچے تین منزلیں بالاخانوں کے ہیں۔ زیادہ خان بڑے بازار اور چلک جی لرشرب پر واقع ہیں۔ دراصل یہ سرائیں شاذ سوداگروں اور ان کے اسباب کے لئے بنائی گئی ہیں

